مرتب کردہ : مقبول بیگ بدخشانی
ایڈیٹر : ڈاکٹر وحید قریشی

فارسی کے پچاس ہزار سے زائد الفاظ کے اُردو مطالب پر مشتمل جامع فرہنگ

فیروز سنز (پرائیویٹ) لمیٹڈ
لاہور - راولپنڈی - کراچی

مجلد: 0 01845 0 969

بار اول ـــــــــــــــ ۲۰۰۴ء

فیروز سنز پرائیویٹ لمیٹڈ

ہیڈ آفس و شو روم: 60۔ شاہراہ قائداعظم، لاہور۔ (پاکستان)

راولپنڈی آفس: 277۔ پشاور روڈ، راولپنڈی۔

کراچی آفس: فرسٹ فلور، مہران ہائٹس، کراچی۔

| | |
|---|---|
| مقبول بیگ بدخشانی | Maqbool Baig Badkhshani |
| فیروز سنز فارسی اردو لغت | Ferozsons Farsi Urdu Lught |



مطبوعہ فیروز سنز (پرائیویٹ) لمیٹڈ لاہور۔ باہتمام عبدالسلام پرنٹر و پبلشر

email:support@ferozsons.com.pk
www.ferozsons.com.pk

**یُوشن:** درمنہ، ایک خود رو بیابانی پودا جس کی اونچائی نصف میٹر تک ہوتی ہے، اس کی بہت سی شاخیں ہوتی ہیں جن کے چھوٹے چھوٹے پتے ہوتے ہیں

**یُوغ:** بیلوں کا جوا جو ہل چلانے کے لیے دو بیلوں کی گردن پر رکھا جاتا ہے

**یُوغ گردن:** بیلوں کی گردن پر جوا ڈالنا

**یُوفی:** یا وہ گوئی، برزہ سرائی، بیہودہ گوئی، لاف زنی

**یُوک:** آہنی سلاخ جو تنور پر رکھ کر گوشت وغیرہ کو بریاں کرتے ہیں

**یُوگان:** زہدان، بچہ دان، رحم

**یُولاخ:** بنجر، آبادی سے دور بنجر اور بے آب زمین

**یُولاف:** ایک قسم کا پودا جس کے خوشوں کے بیج جانوروں کی خوراک کے کام آتے ہیں

**یَوم:** دن

**یومُ الأحَد:** یک شنبہ، اتوار

**یوم الاثنَین:** دو شنبہ، پیر

**یَومُ الثّلاثہ:** سہ شنبہ، منگل

**یَوم الأربعا:** چہار شنبہ، بدھ

**یوم الخمیس:** پنج شنبہ، جمعرات

**یوم الجُمعہ:** جمعہ کا دن

**یومُ السّبت:** سبت شنبہ، ہفتہ

**یُونت ئیل:** (ت) ترکی سالوں میں سے ساتواں سال

**یَوماً:** (ع) دن کو، دن میں

**یوماً فیوماً:** روز بروز

**یَومی:** یومیہ، روزانہ

**یونان:** ملک کا نام

**یُونانی:** یونان کے رہنے والے، یونان سے متعلق

**یونانیان بہ ایرانیان جنگ کردند:** یونانیوں نے ایرانیوں کے ساتھ جنگ کی

**یُونانیَت:** یونانیوں کی تہذیب

**یُونجَہ:** (ت) ایک پودا جس کی شاخیں لمبی، پتے نازک اور پھول بنفشی ہوتے ہیں، چارپایوں کی خوراک کے کام آتا ہے

**یُونجَہ زار:** وہ جگہ جہاں یونجہ کے پودے کثرت سے کاشت کیے جاتے ہیں

**یُونُس:** ایک پیغمبر جو ہود کی اولاد سے تھے، انھیں مچھلی نگل گئی تھی اور وہ سات دن مچھلی کے پیٹ میں رہے تھے

**یونقار:** (ت) وائلن کا تار

**یونیسف:** (انگ) لیگ آف نیشنز (مللِ متحدہ) کے ساتھ وابستہ ادارہ جس کا مقصد بچوں کی فلاح کے لیے کام کرنا ہے

**یوؤس:** نا امید، مایوس

**یہُود:** یہودی، حضرت موسیٰ (ع) کے پیرو، بنی اسرائیل

**یَہُودا:** (ع) ایک یہودی، اسم ذات، حضرت یعقوب (ع) کا بیٹا، حضرت یوسف کا بھائی

**یَہُودی:** (ع) حضرت موسیٰ علیہ السلام کا پیرو

**یہُودیَت، یہودیَہ:** (ع) یہودی مسلک

**یَہوَہ:** (ع) یہودیوں کے نزدیک مقدس نام

**یَئس:** یاس، نا امیدی

**ئیل:** سال

**یِیری:** یاری، دوستی

**ییلاق:** (ت) گرمیوں کا موسم گزارنے کا مقام جہاں سردی ہوتی ہے (مقابل قشلاق: سردیوں کا موسم گزارنے کا مقام جہاں سردی نہیں ہوتی)

**ییلاقی:** جو گرمیوں کا موسم گزارنے آتے ہیں

**زندگی ییلاقی:** دیہاتی زندگی